# جلد اول

# سوانح عمری

لارڈ لارنس مرحوم سابق ویسرائے و گورنر جنرل ہند المخاطب بہ حافظ الملک

# SWANAH-I-UMRI LORD LAWRENCE

OR

URDU TRANSLATION OF THE LIFE OF LORD LAWRENCE.

**VOL. I.**

BY

**R. BOSWORTH SMITH, M. A.**

LATE FELLOW OF TRINITY COLLEGE, OXFORD &c., &c.,

**PUBLISHED**

AT THE SUGGESTION OF A. J. LAWRENCE ESQUIRE C. S., BY MUNSHI NEWUL KISHORE

DEDICATED TO

His Excellency the Right Honorable Sir Frederick Temple Hamilton Temple Earl of Dufferin K. P., G. C. B., G. C. M. G., P. C., F. R. S., D. C. L. G. M. S. I.,

**VICEROY AND GOVERNOR GENERAL OF INDIA.**

جسکو فاضل جلیل مسٹر باسورتھ اسمتھ صاحب سابق ممبر ٹرنٹی کالج آکسفورڈ نے بزبان انگریزی دو جلدوں میں تالیف کیا

اور

… اے ۔ جے ۔ لارنس صاحب بہادر جو لارڈ مرحوم کے بھتیجے ہیں اور فی الحال منصب جلیلہ کمشنری الہ آباد پر حکمران ہیں

منشی نولکشور صاحب نے

اس نادر الوجود تصنیف کے ترجمہ و اشاعت کا ذمہ لیا اور منشی صاحب موصوف کی فرمایش سے

منشی سید زوار حسین صاحب مترجم اودھ اخبار نے

کمال عرق ریزی اور احتیاط کے ساتھ بمشورت جناب مسٹر جان سی نسفیلڈ صاحب بہادر انسپکٹر سررشتہ تعلیم صوبہ اودھ و ڈاکٹر تھیبو صاحب پرنسپل بنارس کالج اسکا ترجمہ کیا

اور آنریبل راجہ شیو پرشاد صاحب بہادر سی ایس آئی ۔ رئیس بنارس نے کل ترجمہ کی نظر ثانی فرمائی اور مترجم کی لیاقت اور جانکاہی سے اعتراف

کیا اور اس ترجمہ کو مستند کیا

بہ پذیرائی نذر نظر ہز اکسلنسی رایٹ انریبل سر فرڈرک ٹمپل ہیملٹن ٹمپل ارل آف ڈفرن

کے پی ۔ جی سی بی ۔ جی سی ایم جی ۔ پی سی ۔ جی ایم ایس آئی ۔ ایف آر ایس ۔ ڈی سی ایل

ویسرائے و گورنر جنرل کشور ہند

سنہ ۱۸۸۶ء

مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ میں طبع ہوئی

*Lahore, 4th November, 1886.*

To

MUNSHI NEWUL KISHORE.

MY DEAR SIR,

I have much pleasure in conveying to you the Viceroy's permission to dedicate to His Excellency the Urdu Translation of Mr. Bosworth Smith's Life of Lord Lawrence. It is a work which has been read with interest in England and I have no doubt that it will be read with not less interest by the educated Natives of India. Here in the Punjab where the illustrious subject of the Memoir spent the best years of his life the name of John Lawrence has become a household word and will be long remembered with veneration even when those who knew him personally will have passed away. The respect which he enjoyed in his lifetime and the veneration in which his memory is enshrined do honour alike to the man himself and to the people among whom he lived and laboured, for he was at all times the severe and uncompromising representative of order and good Government. The personal confidence which he inspired and the enormous influence which he enjoyed were shewn in the time of the Mutiny when, with the assistance of a few men of the same vigorous stamp as himself, he not only prevented all serious disturbances in the Province committed to his charge but sent forward large bodies of loyal troops to the British army before Delhi. When order had been reestablished he returned to England to enjoy a well earned repose but he was soon called upon to undertake administrative duties on a larger scale than before as Viceroy and Governor General, and he filled that exalted position for the ordinary term of five years, with honour to himself and benefit to the Empire. A graphic and instructive account of this long and illustrious career will be found in these volumes, and in causing them to be translated into Urdu you have rendered I venture to say, a valuable service to your Indian fellow subjects.

Yours faithfully,

D. MAKENZIE WALLACE,

*Private Secretary to the Viceroy.*

# ترجمۂ چٹھی صاحب پرائیویٹ سکرٹری حضور وائسرائے

مشعر پذیرائی نذر ترجمہ سوانح عمری

از پیشگاہ

ہز اکسلنسی وائسرائے و گورنر جنرل کشور ہند

بنام منشی نول کشور

مقام لاہور مورخہ ۴ نومبر ۱۸۸۶ع

مائی ڈیر سر-

مین نہایت خوشی سے آپ کو اطلاع دیتا ہون کہ عالیجناب حضور وائسرائے بہادر نے اردو ترجمۂ سوانح عمری لارڈ لارنس مصنفہ مسٹر باسورتھ اسمتھ کی نذر پذیرا فرمائی یہ وہ کتاب ہے جسکو اہل انگلستان نے ذوق کے ساتھ پڑھا ہے اور مجھکو کوئی شبہہ اِس امر مین نہین ہے کہ تعلیم یافتہ اشخاص ہند بھی کتاب مذکور کو اسی ذوق و شوق سے پڑھین گے۔

اِس ملک پنجاب مین جہان جلیل القدر صاحب سوانح عمری نے اپنے بہترین زمانۂ زندگی کو گذارا ہے ہر کہ ومہ کی زبان پر جان لارنس کا نام جاری ہے اور ایک عرصہ تک اُنکا نام تعظیم و تکریم کے ساتھ یادگار اور جو لوگ بذات خاص اُنسے آگاہ تھے اُن لوگون کے بعد بھی قائم و برقرار رہیگا- مرحوم کی جو قدر و منزلت حالت حیات مین کی جاتی تھی اور اب جو تعظیم و تکریم وفات کے بعد مرحوم کے نام نامی سے وابستہ سمجھی جاتی ہے اُس سے لارڈ مرحوم اور اُن اشخاص دونون کی یکسان عزت افزائی متصور ہے جنکے مابین مرحوم نے اپنی زندگی بسر کی اور جنکے لیے جانکاہی کرتے رہے- کیونکہ لارڈ مرحوم ہمیشہ امن خلائق اور حسن انتظام کے سخت کوشش اور موکد وکیل رہے- اپنی جانب سے لوگون کے دلون مین مرحوم نے جو اعتماد پیدا اور اپنا جو رعب اُنپر ہویدا کیا تھا اُسکی تصدیق ایام غدر مین بخوبی ہوگئی جب معدودے چند اشخاص کی حمایت سے جو مرحوم ہی کے ایسے جری اور بہادر تھے لارڈ ممدوح جہانبانی نے نہ صرف اُس صوبہ کے سخت فسادات کو جو لارڈ مرحوم کے تحت حکومت تھا دور کیا بلکہ بیشمار خیرخواہ سپاہ برٹش فوج مقابل دہلی کی مدد کو روانہ کی بعد تسلط لارڈ مرحوم انگلستان کو گئے کہ جو فرصت اس خوش اسلوبی سے حاصل کی تھی اُس سے مستفید ہون لیکن تھوڑے ہی عرصہ کے بعد بہ نسبت سابق اور بھی زیادہ اعلیٰ اختیارات کے ساتھ بحیثیت گورنر جنرل مرحوم کو ہندوستان مین آنا پڑا اور اِس منصب جلیلہ پر لارڈ مرحوم معمولی پنجسالہ مدت تک اسطور سے فائز رہے کہ مرحوم کو بھی ناموری حاصل ہوئی اور سلطنت کو بھی فائدہ پہونچا- اِس طویل اور عظیم الشان ایام زندگی کے حالات مفیدہ نہایت توضیح اور تفصیل کے ساتھ ان دونون جلدون مین پائے جاتے ہین اور مین کہہ سکتا ہون کہ آپ نے اردو زبان مین اُنکا ترجمہ کرکے اپنے ہموطنون کی ایک گرانقدر خدمت انجام کی-

آپ کا دوست صادق
ڈی- مکنزی والس
پرائیوٹ سکرٹری وائسرائے ہند

# PREFACE.

It is three years since Munshi Newul Kishore the energetic Manager of the Newul Kishore Press Lucknow undertook at my suggestion, the translation into Hindustani, and publication of Mr. Bosworth Smith's Life of the late Lord Lawrence.

The Munshi naturally entertained the idea that the Princes and people of this country would wish to read, in their own language, the story of one who knew them so well, and who had done so much for them.

As yet there has been little or no response to the advertisements of the more elaborate addition of the Life.

The Munshi must therefore look to the masses for that support, which the classes have failed to afford him. But book buying is not an Indian custom. The non-existence of books worth buying, the general poverty, and the habits of the richer classes account for this.

The Munshi is however actuated more by the desire of making known to his countrymen what manner of man the late John Lawrence was than by the hope of gain. His wellwisherc, and those who think that his efforts deserve encouragement will join me in hoping that he may not fail of material reward.

ALLAHABAD :
*31st August, 1886.*

A . J. LAWRENCE.

# دیباچہ

تین سال کا عرصہ ہوا کہ منشی نول کشور اولو العزم مہتمم مطبع نولکشور لکھنؤ نے میرے ایما سے سوانح عمری لارڈ لارنس مرحوم مصنفہ باسورتھ اسمتھ کو ہندوستانی زبان مین ترجمہ کراکے شائع کرنے کا ذمہ کیا تھا۔

منشی صاحب کو پہلے خیال تھا کہ اس ملک کے رؤسا و عمائد خاص اپنی زبان مین اُس شخص کے حالات پڑھنے کی خواہش کرینگے جو اُنکو بہقدر جانتا تھا اور جسنے اُنکے بارے مین ایسے ایسے کام کیے تھے۔

اتبک اُس کتاب کے ایسے عمدہ ترین طبع کے اشتہار پر لوگون نے توجہ بہت کم بلکہ کچھ بھی نہ کی۔ اسلیے منشی صاحب کو اُسی اعانت کے لیے جسمین خواص قاصر رہے عوام کیجانب نظر کرنا پڑیگی۔

اہل ہند مین کتابون کے خرید کرنے کا دستور نہین ہے اور عمدہ کتابین جو تیار نہین ہوتی ہین تو اُسکی وجہ یہی ہے کہ عوام مفلس ہین اور اہل دول خرید کتب کے عادی نہین ہین۔

لیکن منشی صاحب کو اس کتاب کی اشاعت مین کچھ اپنا نفع مقصود نہین تھا بلکہ زیادہ تر اس بات کی خواہش تھی کہ اُنکے ہموطن اس بات سے واقف ہو جائین کہ جان لارنس کس طریقہ کے آدمی تھے۔ منشی صاحب کے بہی خواہ اور وہ لوگ جنکا خیال ہے کہ انکی کوششین ہمت دلانے کے قابل ہین اس امید مین میرے شریک ہونگے کہ وہ اسکے اصلی نعم البدل کے پانے مین ناکام نہ ہونگے۔

اے سجے۔ لارنس

مقام الہ آباد مورخہ ۳۱۔ اگست ۱۸۸۶ء

# فہرست مضامین جلداول

صفحہ

## باب اول

### اوائل عمر ۱۸۱۱ء لغایت ۱۸۲۹ء

دیباچہ - اسکاٹو آئیرش اور اُنکے خواص - ہنری اور جان لارنس کا مابہ الامتیاز - مقصد و منشا سوانح عمری - جان لارنس کے والد - اُنکی والدہ - اُنکی بہن لیٹیشیا - اُنکے پے درپے مکانات - اُنکے ایام طفولیت - اُنکی دایہ مارگرٹ - اُنکا اسکول واقع کلفٹن - چند قصے - فوائل کالج اور اُسکے مضافات - اُنکے ساتھی - چند قصے - اُنکی ذہنی ترقی - ڈاکٹر کینیڈی اور سر رابرٹ منٹگمری - راگزان اسکول - ولنگٹن گویزا ورایف - بی - ایغلی کی یادداشتین - جان ہڈلسٹون کا محرری دینا - "مین سپاہی کے گھر پیدا ہوا اور سپاہی رہونگا" - ہیلیبری کالج - وہان کے معلم اور خواندگی - معاصرین جان لارنس - چند قصے - یادداشت جے ایچ بیٹن - سر چارلس ٹریویلین - جان لارنس مین ایرلینڈ والون کی خوبو - اُنکے احباب مقام چلسی - . . . . . . . . .

## باب دوم

### زمانۂ قیام دہلی ۱۸۲۹ء لغایت ۱۸۳۳ء

جان لارنس کے آثار - اُنکا ہندوستان کو جانا - اُنکے ساتھی - اُنکی علالت بوجہ مفارقت وطن - اُنکا قیام کلکتہ مین - اُنکے عملدرآمد کے اصول زندگی - اُنکا دہلی مین مقرر ہونا - دہلی کی تاریخ اور دہلی کے حالات - سلطنت کی لڑائیان - پے درپے شہرون کا بسنا - شاہنشاہ اعظم خاندان مغلیہ اور اُسکا سلوک انگریزون کے ساتھ - قلعہ کے اندر جرمون اور ناشائستہ افعال کا وقوع مین آنا - سر چارلس مٹکاف - تھیوفیلس مٹکاف - رزیڈنٹ کی خدمات - آبادی شہر کے اطوار - ضلع دہلی - چارلس ٹریویلین کی یادداشتین - جان لارنس کا کام اور طرز معاشرت بحیثیت "نائب رزیڈنٹ" چار برس تک - سلاطین - غلامی - جعل سازی - قصہ گوئی - گھر والون کا اجتماع - رابرٹ نیپیر - . . . . . . . . . . . . . . . ۳۴

## باب سوم

### زمانۂ قیام پانی پت کے حالات اور واقعات ۱۸۳۴ء لغایت ۱۸۳۶ء

پانی پت کا بیان باعتبار تاریخ و جغرافیہ - رزمگاہ ہندوستان - جاٹ لوگ اور اُنکے خواص - سکھ لوگ

صفحہ

اور اُنکا مذہب - کلکٹر کی خدمتین - اُن خدمتون کی مختلف قسمین - "کچہری بر پشتِ زین" - رعایا کے ساتھ ہمدردی - چارلس رَیکس کی یادداشت - جَان لَارِنس سب جانتا - جَان لَارِنس کے کام کرنے کا طریقہ - چند قصّے - گانون کی گایون کے گواے اور بقایاے لگان - سَر رچرڈ ٹیمپل کی یادداشت - دواے مقوی - ایک دربار - خلوت نشینی - چندانامے گھوڑے کی خریداری - بال بال بچ جانا - ایک سوانح نگار کی اپنی سوانح عمری کا ایک حصہ - "شکار قزاقی یا قتل کس کا قصہ بیان کردن" - جَان لَارِنس کے نام کا تلفظ ہندوستانیون مین - قصہ گوئی کی شہرت - "مومنین کے سینے" - جسمانی قوت - اخلاقی ہمت - ایک خدمت کا صلہ - دو بھائیون کا قصہ - جَان لَارِنس کا ایک قاتل کو سراغ لگا کر گرفتار کرنا - ولیم فریزر کا مارا جانا - کمشنر دہلی - قاتل کی سراغ رسانی - رسالدار کو ڈوبنے سے بچا لیا - ایک ڈاکو کا تعاقب - "بیوہ اور اُسکی روپیہ کی تھیلیان" . . . . . . ۴۹

## باب چہارم

### قیام گوڑگانون و اٹاوہ کے حالات اور واقعات سنہ۱۸۳۷ء لغایت سنہ۱۸۴۰ء

ڈبلیو سیٹن کار کی یادداشتین - اُنکی دوستی لَارِنس کے ساتھ اور اُنکی یادگار کا صلہ - جَان لَارِنس کی تبدیلی گوڑگانون کو - وہان کی رعایا مین لوٹ مار کی عادت - ملک کی کیفیت - "خاموشی کے ساتھ مخالفت" - "افسر بندوبست" بمقام اٹاوہ - رابرٹ مرٹنس برڈ - اُنکی خدمتین اور کارروائی - کنارہ کش سوئیلین - "بندوبست ممالک مغربی و شمالی" - "بندوبست استمراری" - اُسکے نتائج - قانون نیلام اور اُسکے نتائج - بندوبست کی دقتین - دیہات کی جماعتین اور سرحد کی نزاعین - تعلقدار لوگ - افسران بندوبست ممالک مغربی و شمالی - مختلف الراے افسرون کے فرقے - اٹاوہ کا بیان - قحط - اُسکے اسباب نتائج اور علاج - جَان لَارِنس کے خیالات - جاتری اور تیرتھ گاہین سیتلا دیبی - ایک برہمن جاتری - فاقہ کشی سے مرنا - اٹاوہ کا کام - سجے - کیومین صاحب کی یادداشت - جَان لَارِنس کے بعض ذاتی خواص - "سرحد متنازعہ فیہ" کا قصہ - سَر ہنری مین کے اقوال - خطرناک عدالت - جَان لَارِنس کا ارادہ کرنا کہ مین اپنے تئین مرنے نہ دونگا - کلکتہ کا سفر - تین برس کی رخصت فرلو لیکر اُنکا جانا - ہندوستان مین ابتدائی دس سال تک اُنکے رہنے کے عام حالات - ہربرٹ ایڈورڈس کے حالات . . . . . . . . . . . . . . . . ۸۷

## باب پنجم

### رخصت فرلو اور شادی سنہ۱۸۴۰ء لغایت سنہ۱۸۴۲ء

مواد سوانح عمری کا فقدان - نہ کوئی روزنامچہ ان ایام کا دستیاب ہوا اور نہ خانگی خطوط بہم پہونچے - پھر کیونکر ان ایام کے حالات بیان کیے گئے - کلفٹن والے مکان مین تبدیلیان - اُنکے باپ کی وفات -

صفحہ

اُنکی بہن لٹیشیا کی شادی - لارنس فنڈ - اُنکی دایہ مسماۃ مارگرٹ کی وفات - اسکاٹلینڈ کی سیاحت - ایرلینڈ کی سیاحت - ملاقات اُن میم صاحبہ کی جنکے ساتھ آیندہ زمانہ مین جان لارنس کی شادی ہونے والی تھی - مقامات بُون اور بانگلا سیر - مسٹرس کنِنگھمَن کی یادداشتین - رِنٹَن کی سیر - جان اِسٹرلنگ اور گِیز وکین فاکس - ایرلینڈ کی دوبارہ سیاحت - جان لارنس کی شادی ہیرییٹ ہیملٹَن کے ساتھ - ہیرییٹ ہیملٹَن کی صفات کا پہلے ظاہر ہونا - کارڈران (قزاقان) پیشہ - اُنکے والد اور اینڈریو راب کا قصہ - اُنکی ابتدائی سوانح عمری - شادی کا بیان - اِس شادی کی مسرت - قصے - شادی کے بعد کی سیاحت ممالک یورپ مین - شہر رومۃ الکبری کی سیر - شہر نیپلس مین کابل کی خرابیون کی خبرون کا پہونچنا - جان لارنس کی پہلی چٹھی - اُنکا علیل ہو جانا - اُنکا یہ قول کہ "اگر مین ہندوستان مین زندہ نہین رہ سکتا ہون تو وہان جاکر مرجاؤنگا" - جان لارنس کا بسواری جہاز ہندوستان کو روانہ ہونا - . . . . . . . . . . . . . . . ۱۳۰

## باب ششم

### اول جنگ افغانستان ۱۸۳۶ء لغایت ۱۸۴۲ء

جنگ افغانستان کا مختصر حال - سوانح عمری مین اُسکے ذکر کی ضرورت - لارڈ آکلینڈ کی گورنر جنرلی - روس کی پیشقدمی - افغانستان اور افاغنہ کی کیفیت - دوست محمد - اُسکی صلاح اور اِس بات کا بیان کہ اُسکے متعلق کس طریقہ سے برتاؤ کیا گیا - دوسرے مستندین اعظم کی صلاح اور اِس امر کا بیان کہ اُس صلاح کے متعلق کیا برتاو کیا گیا - الگزینڈر برنس کی سفارت - شاہ شجاع - "جسوقت آپ کی فوجی دقتین رفع ہوجائینگی تو اصل دقتین شروع ہونگی" - ناکامی محض - کابل کا فساد - برنس اور میگناٹن صاحب کی ہلاکت - اکبر خان اور واپسی - نتیجہ - لارڈ النبرا اور فوج انتقامی - صندلی پھاٹک - لارڈ النبرا کا اعلام نامہ - سب سے بڑھکر اُسپر عمل کسنے کیا - ۱۴۹

## باب ہفتم

### مجسٹریٹ دہلی اور جنگ اول سکھ ۱۸۴۳ء لغایت ۱۸۴۶ء

جان لارنس اور اُنکی زوجہ بمبئی مین - وسط ہند کا صعب سفر - لارڈ النبرا کا دربار - قحط روزگار - سفر مین خیمون کے اندر رہنا - تاج محل آگرہ - جارج لارنس کا قید کابل سے واپس آکر جان لارنس سے ملاقی ہونا - جارج لارنس کیونکر بچ آئے - جان لارنس کا دہلی مین دوبارہ مقرر ہونا - سر رابرٹ کولبروکن - الحاق ریاست کیتھل - کرنل ہنری یول کی یادداشت - بڑی بیٹی کی ولادت - لارنسون اور اُنکی ازواج کی ملاقات مقام کرنال مین - رسد رسانی کا انتظام - دیسی عورات کی حالت - مجذوم کا قصہ - دیسیون کے ساتھ انگلش اشخاص کا برتاؤ - اُنکے ساتھ ہمدردی - دیوار حائلہ - مجسٹریٹ دہلی - اصلاح جیلخانہ - جان لارنس کو

سعی سفارش سے کچھ مدد نہین پہونچی - الحاق سندھ اور اُسکی کیفیت "پکیوی" (یعنی خطا کردم کہ سندھ داشتم) - صفحہ
غلط خیال کا نسلاً بعد نسل چلا آنا اور اُسپر فخر کیا جانا - سر ہنری ہارڈنگ گورنر جنرل - اُنکی تواریخ اور خصائل -
اُنکی تیاریان سکھون سے حفاظت کرنے کے لیے - دہلی مین جان لارنس سے ملاقی ہونا - اپنے اپنے وقت مین
ایک دوسرے کی بابت رائے قائم کرنا - سکھون کی پہلی لڑائی - یہ کوئی نہین کہہ سکتا کہ بیوقوف لوگ کیا کر گذرینگے -
جنگ فیروزشاہ - ہمارے نام فتحیابی - جان لارنس ہی جنگ سبراؤن کی تمام کارروائیون کے بانی مبانی
تھے - الحاق دوآبہ جالندھر - جمون وکشمیر کے ساتھ قابل اعتراض برتاؤ - جان لارنس کو میرے پاس
بھیجدو - کرنل رامزے کی یادداشت ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۱۶۱

## باب ہشتم

## کمشنر علاقہ آنروے ستلج - ۱۸۴۶ع

جان لارنس کی ترقی - دو ورقی چٹھیون کی مجلد کتابین - دوآبہ جالندھر کی کیفیت اور وہان کی
آبادی - رابرٹ کسٹ اور سر کیوپیز اسکاٹ کی یادداشتین - کثرت کار - کام طے کرنے کی قوت - ہیری لمسڈن
اور اڈورڈ لیک - قلعۂ کانگڑہ - اُسکی تواریخ اور مقابلہ اور اطاعت قبول کرنے کا بیان - فتحیابی بلا خونریزی -
مالگذاری سرکار کا بالعوض غلہ نقدی قائم ہونا - اِس اصلاح کی عمدگی - راجگان کوہستان - دختر کشی - اُسکے
اسباب - اُوتا کا بیدی - "دیہ بیدی کچھ ایسے خراب لوگ نہ تھے" - جان لارنس کی ظرافت - سپاہیون مین
سازش ہونے کا خطرہ پہلے ہی سے دیکھ لیا گیا تھا - جان لارنس کے تعلقات ماتحتون سے - شملہ کی سیر - ۱۹۴

## باب نہم

## قائم مقام رزیڈنٹ لاہور ۱۸۴۶ع لغایت ۱۸۴۸ع

رنجیت سنگھ کے خصائل اور سوانح عمری - "دو کچھ دنون مین سب لال ہی لال ہو جائیگا" - مشرقی
خاندان - پنجاب کی حالت مابعد وفات رنجیت سنگھ کے زمانہ مین - سکھون کے خصائل - سر ہنری لارنس کا
رزیڈنٹ لاہور مقرر ہونا - سکھون کی ریاست بچانے کی سچی کوشش - جان لارنس کی تدبیرات - لاہور مین
اپنے عہدہ پر انکا آنا - اُنکی خاص مشکلات - مشترک اختیار - سرداران پنجاب و مہارانی اور اُسکا وزیر لال سنگھ -
چٹھیان - قصے - مسئلۂ جاگیرات - جان لارنس سب جانتا (مکرر) - بالکل راستبازی کا برتاؤ - گلاب سنگھ
اور امام الدین - اُنکے خصائل - لال سنگھ کے مقدمہ کی تحقیقات اور اُسکا جلاوطن کیا جانا - ہنری لارنس
اصل فرمانروا پنجاب تھے - اُنکے مددگار اور اُنکا کام - جان لارنس کا جالندھر کو واپس آنا - ایک دلیرانہ
پیشین گوئی "دو لگان نیچی شرح سے تجویز کرو" - جارج کرسچین و جارج بارنس - سرداران دوآبہ جالندھر کے ساتھ

برتاؤ - ضروری اور مشکل مسئلہ - گاؤکشی کا ہنگامہ - مہارانی کی جلا وطنی - پنجاب مین سرہنری لارنس نے کیونکر حکومت کی - وہان وہ بہت خوش رہتے تھے - ہنری مین جان اور جان مین ہنری کے اوصاف - لارڈ ہارڈنگ کا تعلق لارنسون سے - . . . . . . . . . . . . . . . . . . ۲۱۱　صفحہ

باب دہم
سکھون کی دوسری لڑائی ۱۸۴۹ء

جان لارنس کا دوبارہ قائم مقام رزیڈنٹ لاہور مقرر ہونا - اُنکے نام جان لارنس کی چٹھیان - اُنکے کام مین موانع اور عوائق - سردارون کی خفیہ مخالفت - لون بورنگ کی یادداشتین - سادہ پن کے ساتھ زندگی بسر کرنا - "بے رونق دار ملک مشرق" - جان لارنس کا مکان اور اثاث البیت - سر کالن کیمبل کی دوستی - لارڈ ڈلہوسی کا داخلہ ہندوستان مین - سر فریڈرک کری کا لاہور مین جان لارنس کی جگہ مقرر ہونا - جان لارنس کے دوسرے بیٹے ہنری کی ولادت - دھرم سالہ - ایگنو اینڈرسن صاحب کا قتل - آیا اسکی پیش بندی کی گئی تھی - مولراج کا قصہ - جان لارنس کی چٹھیان اور اُنکی صلاح - اعلیٰ حکام کی تاخیر - لارڈ گف اور لارڈ ڈلہوسی - ہربرٹ اڈورڈس کی کوششین - وان کورٹ لینڈ - محاصرۂ ملتان اور اسکی انقلابی نوبتین - پنجاب کا بلوۂ عام - سکھون کی دوسری لڑائی - سکھون کا افغانون سے ملجانا - جنگ چلیان والا - فتح یا شکست - مددگار رزیڈنٹون کی کارگزاریان - جارج لارنس - جیمس ایبٹ - لفٹنٹ ہربرٹ - رینل ٹیلر - جان لارنس کی حالت دوآبۂ جالندھر مین - رعایا کا رضامند ہو جانا - جان لارنس کے اختیار کی فوج - فساد کوہستان - جان لارنس نے تیرہ دن تک لڑائی قائم رکھی - سکھون کو سکھون کے مقابلہ مین لڑوانا - کامیابیان - اونا کے بیدی کا مکرر ذکر - ایک گرو کی فراری - چارلس سانڈرس - جان لارنس کا لارڈ ڈلہوسی کو اپنی طرف متوجہ کر لینا - لارڈ ڈلہوسی کا حکم - جان لارنس کے تعلقات لارڈ گف اور ہنری لارنس سے - اعلیٰ حکام کی تبدیلی اور اس تبدیلی کا نتیجہ اکثر کیا تصور کیا جاتا ہے - مقامی تجربہ اور اُسکی قدر - لارڈ ڈلہوسی کی دلچسپ چٹھیان - اُنکی خط کتابت کا ایک بڑا ذخیرہ پچاس برس تک کے لیے سر بمہر کر کے محفوظ رکھا گیا - ہنری لارنس کا ہندوستان کو واپس آنا - جان لارنس کا اقبال - فتح ملتان - جنگ گجرات - سکھون کا اطاعت قبول کرنا - "دربس رنجیت سنگھ آج مرگیا" - جان لارنس کی صلاح - پنجاب کا الحاق اور اُسکے جواز کی دلیلین - . . . ۲۳۹

باب یازدہم
پنجاب بورڈ کی کارگزاری - ۱۸۴۹ء لغایت ۱۸۵۲ء

پنجاب پر حکومت کیونکر کیجاتی - صیغۂ مال او صیغۂ فوج کے کون کون افسر باقی رہ گئے تھے - سر چارلس نیپیر اور لارڈ ڈلہوسی -

صفحہ
آتش فشان بورڈ۔ آیا بورڈ سے وہ کام پورا ہوا جسکے لیے وہ مقرر کیا گیا تھا۔ اُسکے تین ممبر۔ ہنری لارنس
جان لارنس اور سی گریول مینسل۔ اُنکے باہمی اختلافات۔ ملک پنجاب کی قدرتی کیفیتون کا بیان۔ وہان کے
دریا اور دوآبے۔ دیرہ جات۔ ملک پنجاب کسی مقام پر نہایت آباد اور زرخیز ہے اور کسی مقام پر بالکل ویران ہے
اور وہان کی زمین بالکل اُوسر اور بنجر ہے۔ کوہستانی اضلاع اور میدانی اقطاع۔ پنجاب کی حدود اربعہ اور
پہاڑون کے سلسلے۔ سرحد قدرتی یا مساحی۔ اقوام مسکونہ پنجاب۔ وادی پشاور۔ شمال مغربی سرحد کی کیفیت۔
حکمرانی صوبہ ستانی اور سیاست کے متعلق رنجیت سنگھ کے اصول۔ رعایا سے ہتھیارون کا رکھوانا۔ ملک کی حفاظت
غیر قواعدوان رجمنٹون کا باغی ہوجانا۔ سپاہ گایڈ اور اُسکی تاریخ اور حالات۔ حفاظت وادی پشاور۔ استحکام
سرحد کی تدبیرین۔ "دیاسبانان سرحد"۔ سپاہ پولیس کی بھرتی۔ جرائم کا انسداد اور مجرمون کی سراغرسانی۔
سرقہ مواشی۔ ڈکیتی۔ ٹھگی۔ جیلخانون کی تعمیر۔ ہندوستانیون کا رواج و دستور جہان تک ممکن تھا بحال رکھا گیا۔
پیمایش اراضی و بندوبست مالگزاری۔ اُسکے فوائد۔ اصلاح تشخیص محصولات۔ سپاہی پیشہ اشخاص کاشتکاری
کرنے لگے۔ کاروبار کی ترقی۔ تعمیر سڑک۔ رابرٹ نپییر اور الگزینڈر ٹیلر۔ بڑی سڑک۔ نہرین۔ نہر باری۔
دوآبہ۔ سکوک واسنہ مروجہ۔ تعلیمات۔ زراعت۔ جنگلون کے درخت۔ تدابیر حفظان صحت۔
دانہ دانہ راس۔ ملک پنجاب کی آمدنی اخراجات کو کافی ہے۔ عام نتائج۔ رپورٹ پنجاب کے وہ فقرات جنکو
لارڈ ڈلہوسی اور مہتمان ایسٹ انڈیا کمپنی نے محول کیا تھا۔ سر رچرڈ ٹمپل کی مابعد رائے۔ . . . . . . ۲۸۰

## باب دوازدہم

### ہنری و جان لارنس ۱۸۴۹ء لغایت ۱۸۵۲ء

اس بحث کی دقتین اور دشواریان۔ وھرم سالہ۔ ایک ریچھ کا شکار اور ایک ناک بنانے والا ایک گودی کا قصہ۔
جان لارنس کی زوجہ سکھون کی دوسری لڑائی کے زمانہ مین کیونکر رہین۔ الحاق پنجاب کے بعد لاہور کی
رزیڈنسی کی کیا کیفیت ہوئی۔ کثیرالاشتغالی کا خاکہ۔ بورڈ کے جلسے۔ امور مابہ البحث۔ برادران لارنس کی
مفوضہ خدمتین۔ سرجان کے کی راے جان لارنس کے بارے مین۔ اختلاف آرا اور باہمی شکر رنجی۔
کوہ نور کا گم ہونا۔ دونون بھائیون کا مابہ الامتیاز۔ ہنری لارنس کی بہادرانہ کوششین سردارون کے لیے۔
اُنکی یکسان خصلت۔ اُنکی سیاحی کی عادت۔ ذی شوکت شخص کی غیبت بھی موجودگی کے برابر ہے۔
جان لارنس کی نمود کیونکر ہوئی۔ مہلک موسم گرما۔ سردارون کی گرفتاری۔ نرخنامہ کی اصلاح۔
سر چارلس نپییر۔ اُنکے خصائل اور رایوسیان۔ اُنکی اپنے ہاتھ کی لکھی ہوئی اپنی سوانح عمری اور دوسری
تحریرات۔ لارڈ ڈلہوسی برادران لارنس اور عام حکام صیغۂ مال سے اختلاف۔ سندھی اور پنجابی فرقہ۔

صفحہ

پیچھے ہٹنے اور آگے بڑھنے کی حکمت عملی - فریر اور لارنس - منقولات سر چارلس نیپیر - انکا حملہ انتظام پنجاب پر - اُنکی واقفیت اس معاملہ مین - اُنکی رائین عام باتون کے بارے مین - اُنکی پیشین گوئیان - جان لارنس کا جواب - حریفون کی ملاقات لاہور مین - میانمیر کی چھاونی کی جگہ منتخب ہونے کا قصہ - سر چارلس نیپیر کا دورہ - درۂ کوہاٹ - خوفناک اختلافات - جان لارنس کی چٹھیان - سندھ کا نظم ونسق - جان لارنس کی لارڈ ڈلہوسی سے شملہ پر ملاقات - پنجاب مین کوئی تعطیل نہین دی جاتی تھی - سرغناے پنجاب - سرحدی سپاہ کا مسئلہ - سر ہنری لارنس کا کشمیر اور لداخ کو ہاڈسن صاحب سمیت جانا - جان لارنس کا علیل ہو جانا - ڈاکٹر ہیتھ اون سے - لارڈ ڈلہوسی کی محبت آمیز چٹھی - جان لارنس نے اپنی آیندہ حالت کے بارے مین خود جو پیشین گوئیان کی تھین اُنسے جان لارنس کا اصل واقعات موقوعہ سے مقابلہ کرنا - طفل شیرخوار کی وفات - جان لارنس کی نرم دلی - جان لارنس نے اپنی بیٹیون کو نکلسن اور راڈورڈس صاحب کے ساتھ انگلستان بھیجدیا - مینسل کا پنجاب سے رخصت ہونا - اُنکا مزاج - منٹگمری صاحب کی جگہ پر اُنکی تقرری ہوئی - اُنکی تاریخ اور خصائل - فوائل کالج کا تادم اوسی پنجاب کی حکومت اصحاب ثلثہ - برادران سمسن کا قصہ - لارڈ اسٹینلی کی سیاحت - سادہ مزاج پہلوان - ماتحتین برادران لارنس - اُنکی کارگزاریان اور خصائل - بورڈ کی موقوفی کی تجویز - اُسکی کارگزاریون کی تصریح - آیا وہ کام جو بورڈ کی تقرری سے مقصود تھا پورا ہوا - برادران لارنس کے مابین کن کن خاص باتون مین اختلاف تھا - دونون مین برسر صواب کون تھا - جنرل جان بیچر کی یادداشت - منٹگمری صاحب کے آنے سے امر متنازعہ فیہ پر کیا اثر ہوا - دو مخالفون کا باہمی صلح کار - جان لارنس کی پُرتاثیر چٹھیان - دونون بھائیون نے استعفا دینا چاہا - لارڈ ڈلہوسی نے تجویز کیا کہ دونوین سے کسکا استعفا قبول کرنا چاہیے - سر ہنری لارنس پنجاب سے رخصت ہوتے ہین - لاہور اور امرتسر سے اُنکے رخصت ہونے کی کیفیت - سر ہنری لارنس کی کارگزاریان اور وہ　۲۱۸

باب سیزدہم

چیف کمشنر پنجاب ۱۸۵۲ء لغایت ۱۸۵۳ء

ہنری لارنس کے چلے جانے کا اثر - جان لارنس کی حکمرانی کا عام طریقہ - وہی اُنکی شہرت کا اصل باعث - سلطنت پنجاب کا استحکام اور ترقی - بورڈ کی برخاستگی سے اُسوقت بھی فائدہ ہوا اور اُسکے چار سال بعد تک اور بھی زیادہ فائدہ ہوا - دشوار مسائل جنکو طے کرنا تھا - منٹگمری صاحب اور جوڈیشل کمشنر کا عہدہ - اڈمنڈسٹون صاحب اور فینانشل کا عہدہ - کام کی تقسیم ہوگئی مگر کرنے والے وہی رہے - پہلی چٹھی نکلسن صاحب کے نام - نکلسن صاحب ایک رجمنٹ کے پرسے کے برابر تھے - ہنری لارنس کا آخری استغاثہ - جان لارنس کا رجحان اپنے بھائی کے خیالات کی طرف - پریشانی کی کمی اور کارگزاری کی زیادتی - چیف کمشنری کی عام کیفیت -

صفحہ
انصاف - عدالت گستری - پابندی احکام - کفایت شعاری - کام کی عمدگی - رسل و رسائل کا عجلت سے ہونا - ہندوستانیون پر مہربانی - سرحدی حکمت عملی - حکومت کی تقسیم - قیام گھسا سے احتراز کرنا چاہیے - جان لارنس کے خاص مقاصد و مطالب اور مشکلات - لارڈ ڈلہوسی کی خط کتابت سے بخوبی معلوم ہوتا ہے کہ وہ کس دماغ کے آدمی تھے - نکلسن صاحب کی خط کتابت سے اُنکے دل کی کیفیت ظاہر ہوتی ہے - نکلسن نے رابرٹ نیپیر کوٹ اور میکلیوڈ صاحب سے نباہ کرنے مین دقتین - "ایک لاکھ روپیہ" - "اگر کوئی شخص چاہے کہ کام اچھا ہو تو اُسکو نیپیر صاحب کے پاس جانا چاہیے" - رشوت ستانی - میکلیوڈ صاحب کا بیان - بیچر صاحب کو خاص صلاح - انگلش افسرون کا برتاؤ ہندوستانیون کے ساتھ - معاملات بہاولپور کی پیچیدگی - اُسکے ضروری نتائج جو مفید وسائل سے حاصل ہوے - افاغنہ اور سرحدی جرگون کے بارے مین کس حکمت عملی کا برتاؤ کیا گیا - میکسن صاحب کا مارا جانا - ضلع پشاور مین تہلکہ - شاہنشاہانہ انکار - لارنس کی راے ہربرٹ اڈورڈس اور سر جیمس اوٹرم کے بارے مین - شاہنشاہی صیغۂ اثبات (یعنی ہان) - چٹھیان بنام کرنٹنے صاحب - چٹھیان بنام لارڈ ڈلہوسی اور اُنسے مزید وقت - اُنکا پشاور مین آنا - بوری آفریدی - جان لارنس کا گولیون کی بوچھار مین آجانا - اُنکی مسرت - گاڈ بائی کے مارنے کا قصد - جان لارنس بچون کی ایک دوسری جماعت چارلس ساندرس کے ساتھ ولایت کو بھیجتے ہین - کام کرنے کی قوت - سیر ملتان و دیرہ جات - سرقۂ مواشی کا اب تک رواج - "قوم فاتح کا پہلا نمونہ" - فتح خان ختک - لارنس کا بیان خاص اپنی نسبت - ہاڈسن صاحب کی کمانیری سپاہ گائڈس سے مشکلات کا پیدا ہونا - اُنکے خلاف شکایتین - جان لارنس کا تحمل - عدالت تحقیقات - قادر خان - ہاڈسن صاحب پھر اپنی رجمنٹ کو واپس بھیجدیے گئے - شمالی اور جنوبی دیرہ جات کے مابین اختلافات - "کنگیرٹ" اُنکی تقرری اڈمنڈ صاحب کی جگہ - مرغوب پہاڑیان - کوہ مری والا مکان اور وہان کی کارگزاریان - تیسرے بیٹے چارلس کی ولادت - فلپ ملول اور جارج کرسچین - رچرڈ ٹمپل سے پہلی ملاقات - اُنکے کام کرنے کی قوت اور جلد جلد ترقی پانا - رپورٹ پنجاب - ٹمپل صاحب جان لارنس کے سکرٹری مقرر ہوے - چیف کمشنر کو بڑی مدد ملی - ٹمپل صاحب کی یادداشت - پنجاب کی دوسری رپورٹ اخلاقی اور ملکی ترقی - . . . . . . . . . . . . . . . ۳۸۹

## باب چہاردہم
### جان لارنس کے تعلقات اُنکے اعلیٰ افسر اور ماتحتون سے
### ۱۸۵۴ء لغایت ۱۸۵۶ء

جنگ کرایمیا - "دو خیبر مین فیلپینگوٹ کا خیال رکھنا - روس اور افغانستان - دو کابل مین انگریزی سفیر

"کبھی نہ بیچنا"۔ ایڈورڈس صاحب اور لارنس صاحب اور لارڈ ڈلہوسی کے خیالات۔ جان لارنس کی ہمت صفحہ
اور خیرخواہی۔ افاغنہ کے خصائل۔ جان لارنس کی گفتگو غلام حیدر خان سے۔ ملکی معاملہ فہمی کے لیے یہ کچھ ضرور
نہین ہے کہ اُسمین فریب بھی ہو۔ حیدر خان کی کیفیت۔ ہرات اور پشاور۔ محمد خان اور جارج لارنس۔ قصے۔
"اُسکے ہاتھ کی طرف دیکھو"۔ قزوینی اور خوک وینی۔ رومیون کا روسیون پر فتح پانا۔ کابل کے معاہدے کا
مختتم ہونا۔ اُسکی شرطین۔ "دو جان جنگ"۔ قدیم افسران پنجاب کا جان لارنس کے پاس پھر واپس آنا۔
لیک صاحب۔ رینل ٹیلر۔ ہیری لمسڈن۔ نیول چیمبرلین۔ جارج کیمبل۔ سڈنی کاٹن۔ لارنس نے اپنے ماتحتون کی
کیا خبر لی۔ جوڑی کو اکٹھا رکھنا۔ مشکلات۔ مرہلت نکلسن کے ساتھ۔ نیول چیمبرلین۔ گوک ایڈورڈس منٹگمری
نیپیر کے ساتھ خط کتابت۔ صلح کرانے والون کو آفرین کہنا چاہیے۔ جان لارنس کی علوہمتی اور بردباری۔
نکلسن صاحب کا "قلم اور سیاہی کا کام"۔ نیپیر صاحب کا کام متعلقہ محکمہ تعمیرات۔ اُنکی مہمات۔ جان لارنس
کی کوششون کے نتائج۔ لارڈ ڈلہوسی سے تعلقات۔ لارڈ ڈلہوسی کا مزاج۔ اُنکی حاکمانہ قوت۔ اُنکے عیوب۔
اُنکا طرز تحریر۔ اُنکی رحمدلی۔ اُنکا خاصہ اعتراف خدمات۔ اُنکی بیماری۔ اُنکی علوہمتی۔ اُنکے جسم مین ریشہ رشیہ
بادشاہ کا تھا۔ جان لارنس کا حاکمانہ مزاج۔ "آپ بڑے نفرت کرنے والے ہین"۔ لارڈ ڈلہوسی سے
خط کتابت۔ اُنکی حکمرانی کی عام کیفیت۔ جان لارنس سے لارڈ ڈلہوسی کا یہ استفسار کہ آپ بیرونٹ کا منصب
قبول کرینگے یا کے سی بی کا خطاب لینگے۔ لیڈی لارنس کی بیماری۔ اگر وہ اِنگلستان چلی جاتین تو اُنکو کیا نقصان
پہونچتا۔ لارڈ ڈلہوسی سے کلکتہ مین رخصتی ملاقات۔ الحاق اودھ۔ اِس بارے مین جان لارنس کے خیالات۔
چیف کمشنر لفٹنٹ گورنر پنجاب مقرر ہوے۔ جان لارنس کا لارڈ ڈلہوسی اور سر جے پی گرینٹ اور سر
بارنس پیکاک نے کیا اندازہ کیا تھا۔ برادران لارنس کی آخری ملاقات۔ لارڈ کیننگ کا داخلہ۔ لارڈ ڈلہوسی
کی روانگی۔ لارڈ ڈلہوسی کا یہ کہنا کہ مین مرنے کے لیے اِنگلستان جاتا ہون۔ اُنکے نام کی رخصتی چٹھیان۔
آخر کو خطاب کے سی بی کا ملنا۔ . . . . . . . . . . . . . . . . . . ۴۴۹

## باب پانزدہم

## جان لارنس اور افغانستان۔ طوفان غدر کی سنسناہٹ

### سنہ ۱۸۵۶ع لغایت ۱۸۵۷ع

اعلیٰ حکام کی تبدیلی۔ لارڈ کیننگ کی نسبت خیالات۔ جنگ ایران اور اُسکے اسباب۔ لارڈ کیننگ
اور سر جان لارنس سے لوگون کی ناراضی۔ کمان کسکو ملیگی۔ سر جان لارنس کی راے اپنے بھائی
ہنری کے بارے مین۔ سر جارج کیمبل کی یادداشت۔ دوستون کی دوستداری۔ اُنکے دوستون کی خیرخواہی

صفحہ
انکا ہردل عزیز ہونا اور ہنری لارنس کے دوستون سے ہمدردی کرنا - اُنکی خشک مزاجی - کام کرنے کا ہتوکا -
آخرکو قوت کا جواب دینا - ایک نہ ایک طرح کی پریشانی - نکلسن صاحب سے پھر سابقہ - حکایات - کرامیا یا مجرتبد
یا کشمیر - ٹمپل صاحب کا انگلستان جانا - "یہ کبھی مت کہو کہ مرتا ہون" - دوست محمد اور قندھار - دوست محمد
اور سرجان لارنس کے مابین ملاقات ہونے کی تجویز - جنگلی بط کا شکار - سرجان لارنس کی حکمت عملی
افغانستان کے بارے مین - ضروری چٹھیان - سبق زمانۂ حال اور آیندہ کے لیے - لارڈ کیننگ کا متفق الرای
ہونا - خیبر کی ملاقات - وہان کی دلچسپ کیفیت - دوست محمد سے کئی ملاقاتین - کیا انگریزی افسر کابل مین
رکھے جائینگے - "مین جو کچھ اپنے مُنہ سے کہ چکا اُسکی پابندی گورنمنٹ شرطنامۂ تحریری کے برابر کریگی" -
شرائط عہدنامہ - دوست محمد کے قصے - اُنکی راست گوئی - اُسنے دونون پہلوون کو کیونکر سنبھالا - لمسڈن صاحب
کی سفارتِ قندھار - مقاصد سفارت بالکل محدود کر دیے گئے - سر جیمس اوٹرم ایران مین کمانیر مقرر ہوے -
سر ہنری لارنس اودھ کے چیف کمشنر مقرر ہوے - لیڈی (ہنری) لارنس کی وفات - سر ہنری کے نام
نئے کام کی بابت مشیرانہ چٹھیان - سیفس کا پتھر - سرجان لارنس کی بیماری - انگلستان جانے کا
خیال - لکۂ ابر - طوفان غدر کی سنسناہٹ - چپاتیان - غدر کے اسباب اور آثار - سرجان لارنس
بمقام سیالکوٹ و راولپنڈی - غدر کا شروع ہو جانا - . . . . . . . . . . . . ۴۹۹

# توضیحات جلد اول

تصویر . . . . . . . . . . . . . جو لوح کے مقابل رہیگی

نقشۂ پنجاب و ممالک متصلہ بابت سنہ ۱۸۴۹ء لغایت سنہ ۱۸۵۹ء . . . . . . . . . صفحہ ۵۳۶

سوانح عمری لارڈ لارنس مرحوم جلد اول

# باب اول

## اوائل عمر ۔ سنہ ۱۸۱۱ء لغایت ۱۸۲۹ء

جزائر برطانیہ کی حد مین کوئی مقام ایسا نہین ہے جہان کے باشندون کی خصلت مین باشندگان شمالی و شمال مشرقی آئرلینڈ سے زیادہ لطف یا نوریا استحکام پایا جاتا ہو۔ اسکاچ اور آئیرش (انگلینڈ اور آئرلینڈ کے باشندون) کی اس مخلوط نسل سے جو لوگ پیدا ہوے ہین وہ اپنے عیوب ظاہری سے معرا نہین ہین۔ اور ظاہر ہے کہ جس قوم مین یہ شہزوری اور ساتھ ہی اُس کے اس طرح کی آمیزش ہوگی وہ ان عیوب سے کبھی پاک نہوگی۔ ایک طرح کی فنک اور احتیاط جو اکثر خودغرضی پر محمول ہوتی ہے ایک قسم کی ہوس جسمین خاموشی بھی اُسیقدر ہوتی ہے جسقدر تیزی پائی جاتی ہے اور ایک طور کی کاہلانہ اور نامستحسن مآل اندیشی یہ چند نقائص اُن مین ایسے پائے جاتے ہین جنکو اُن کے بُرے جاننے اور ماننے والے بھی قبول کرلینگے۔

پھر اُن مین ایسے لوگ بھی پائے گئے ہین جنھون نے طرح طرح کی حالتون مین برطانیہ اعظم اور اُس دوسرے برطانیہ اعظم مین جو آنروسے بحر اٹلانٹک واقع ہے (یعنے امریکہ) اور ہمارے وسیع اور منتشر مضافات اور بالآخر انہ بدرجۂ آخر اُس مملکت مین جو ہمارے تمام مقبوضات محروسہ سے زیادہ بھاری ہے یعنی سلطنت ہندوستان مین بطور جرار سپاہیون قوی منتظمون اور عاقل اور دوراندیش مدبرون کے عمدہ ترین خدمات ملک انجام دی ہین۔ اس اسکاٹو آئیرش (یعنے باشندگان اسکاٹلینڈ اور آئرلینڈ کی مخلوط) نسل مین ایسے لوگ بھی پائے گئے ہین جنکی ذات مین خاص الخاص آئیرش باشندون کی ظرافت اور محبت بشاشت اور ذکاوت جودت اور سخاوت اور خاص الخاص اسکاچون کے ص ۲
تحمل اور دانائی وفاداری اور خود اعتباری خلق عمیم اور اوصاف باطنی کی صفتین یکجا جمع ہوئی ہین۔ بعض خاندانون مین خاص الخاص قومی خصلت کی ان صفتون مین ایک صفت غالب ہے اور دوسری صفتین بالکل نہین

پائی جاتی ہین۔ باقی گھرانون کے لوگ ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہین۔ یعنے ایک خاندان مین خاص الخاص اِسکاچ اور دوسرے مین خاص الخاص آیرِش صفتین پائی جاتی ہین تاہم ہر ایک مین کوئی نہ کوئی بات ایسی ضرور ہے جو بالکل ایک اور ہی طور کی معلوم ہوتی ہے۔ چنانچہ یہی موخر الذکر حالت اُس خاندان کی بھی ہے جو اتبک بہت کم لوگون مین مشہور تھا اور جسکا نام سَر ہِنری اور جان لارِنس نے ایسا بالا کر دیا کہ جہان جہان اِنگلِش قوم کے لوگ ہون گے وہان گھر گھر مشہور ہوگا اور جسکی نسبت بلا تامل یہ پیشین گوئی کیجا سکتی ہے کہ جب تک انگلستان مین اعلیٰ اور اشرف شے کی قدر باقی ہے اُسوقت تک اس خاندان کے نام کی محبت اور عزت ضرور ہو گی۔

اَلِگزَینڈر لارِنس اور لِیٹِشیا کیتھرِین ناکس کی تزویج سے جو بھاری اور نامی گرامی خاندان پیدا ہوا اُسمین ہِنری لارِنس پکے آیرِش تھے لیکن اُن مین کسیقدر وہ مستحکم اور پرزور صفتین بھی پائی جاتی تھین جو علی العموم اِسکاچون سے منسوب کیجاتی ہین اور جان لارِنس پکے اِسکاچ تھے مگر اُن اوصاف حمیدہ اور صفات پسندیدہ سے بھی متصف تھے جو خاص الخاص آیرِش لوگ رکھتے ہین۔ اگر مشیت ایزدی یہ ہوتی کہ جسطرح اُن کے دادا اُن کے سامنے قلیل علائق کے ساتھ قصبۂ کولرین مین ایک حال پر معمولی طور کی زندگی بسر کرتے رہے اور عمر بھر اسی حال مین رہنے کے بعد راہی عدم ہوے اسی طرح ان دونون کی حیات اور ممات گذرتی تو بھی اِن دونون بہرہ مند بھائیون کی خلقی خصلت کا دریافت کرنا لطف بیحساب سے خالی نہ ہوتا۔ مگر یہ بات ہونے والی نہ تھی۔ کچھ عجب طرح کے انقلابات سے جو دنیا مین اہل دنیا پہ گذرا کرتے ہین یہ دونون بھائی جو اپنی صلاحیتون اور طبیعتون مین ایک دوسرے سے کہین مختلف تھے اور آغاز عمر مین علحدہ علحدہ ہوگئے تھے ہندوستان مین آکر گویا اس بات کے لیے ایک جگہ جمع ہوے کہ ایک صیغۂ فوج مین اور دوسرا سِوِل سَروِس مین بھرتی ہو مگر دونون ایک ہی کونسِل بورڈ مین نشست کرین اور اُس عظیم الشان اور جنگجو صوبہ پر جسکی طرف سے دو ایک برس پیشتر ہماری سلطنت ہندوستان ہی کے قیام مین لالے پڑ گئے تھے باہمی اتفاق سے فرمانروائی کرین۔ گو ایک دوسرے کی طبیعت مختلف تھی مگر اس عظیم الشان صوبہ پر دونون نے اسطرح سے فرمانروائی کی کہ علی الاتصال کامیابی ہوتی رہی۔ آخر کو جب یہ باہمی اختلافات اگلے زمانہ کے اکابر اور اُن کے اصاغر خاندان کی طرح برداشت نہو سکے تو دونون اپنے اپنے اختلافات کے اظہار پر متفق ہوے۔ دونون نے اپنی اپنی راہ اختیار کی مگر اُسپر بھی اپنے اپنے خلوص مقصد اور سادہ روی اور اہل ہند کی محبت مین دونون کا رخ ایک ہی جانب تھا۔ ہر ایک دوسرے کے اوصاف کا قدردان اور ہر ایک دوسرے کے مقاصد کا مدح و ثناخوان رہا اور جیسا کہ مین بکمال خوشی کے ساتھ آگے چلکر بیان کرونگا ہر ایک باوصف اس امر کے کہ اکثر رنجش ہو ہوگئی مرتے دم تک دوسرے سے وہی برادرانہ محبت کرتا رہا۔ ص

ہر ایک کو ایک طور سے کچھ دنون کے لیے اپنے خاص پیشہ کو چھوڑ کر دوسرے کام پر جانا پڑا۔ بڑے بھائی کو

جو توپخانہ کا ایک سرگرم افسر تھا نسبت اضافی کے ساتھ اوائل عمرہی مین فن سپہ گری کو چھوڑ کر سِوِل سَروِس کا صیغہ اختیار کرنا پڑا اور اُسکے مقدر مین تھا کہ اپنی عین حیات مین پہلے اس شرط پر گورنر جنرل ہند نامزد کیا جائے کہ اگر لارڈ ڈلہوزی کے عہد حکومت کے ختم ہونے تک اُسکی زندگی وفا کرے تو ہندوستان کا گورنر جنرل مقرر ہو مگر آخر مین اپنے صوبہ کی دارالسلطنت کو خوفناک باغیون سے بچانے کی حالت مین سپاہیون کی موت مرجاے اور ایسا ہر دل عزیز ہو جاے کہ ہندوستان مین اگر آج تک نہ کوئی ایسا ہر دل عزیز سپاہی پیشتر ہوا ہوا ور نہ اُسکے بعد گذرا ہو۔

چھوٹا بھائی جو پیدایشی سپاہی تھا مگر قضا و قدر نے چاہا کہ سِوِلین ہو اُسکی تقدیر مین لکھا تھا کہ اپنی ذیشان حکومت پنجاب کے زمانہ مین جب ہم پر ایک بڑا گاڑھا وقت تھا وہ کار نمایان کرے کہ کبھی مجرد سپاہی سے نہو سکتا اور بڑے بڑے بہادر جنرلون پر ثابت کردے کہ جس بات کو تم ناممکن سمجھتے ہو مین اُسکو کر کے دکھائے دیتا ہون۔ ہزارہا مسلح آدمیون کو اسطرح سے طلب کرے کہ گویا وہ زمین سے نکلے چلے آتے تھے۔ یکے بعد دیگرے اُن کو اُس دور دراز مقام پر بھیجے جسکو اُسنے اپنے وقوف باطنی سے دریافت کرلیا تھا کہ قیام یا زوال سلطنت اُسی کے قبضہ مین رہنے یا نہ رہنے پر منحصر ہے اُسکے بعد اُس سلطنت پر جسکے بچانے مین اُسنے اسقدر کد کی تھی حکومت کرے اور آخر مین اپنی عمر طبعی کو پہونچکر اپنے گارجے پیارون مین وفات پاتے تمام ملک اُسکا غم کرے اور وہ وِسٹ منسٹر ایبی مین اس اعزاز کے ساتھ دفن کیا جاے کہ اُسکے پیشتر شاید کسی اینگلو انڈین کے لیے وہ بات نہ حاصل ہوئی ہو۔ یہ وہ شخص تھا جو کبھی بہاؤ پر نہین بہا بلکہ چڑھاؤ پر موجین کاٹ کاٹ کر چلتا تھا۔ اُسکو عوام و خواص کی تعریف کی مطلق پروانہ تھی اور مرتے دم تک اُس بات سے جو اُسکے نزدیک واجب اور جائز معلوم ہوئی کبھی انحراف نہین کیا۔ جن لوگون کی زندگی مین ایسے حیرت انگیز پیچ در پیچ واقعات گذرے ہون اور جو مستجمع تواریخ نہین بلکہ خود تاریخ مجسم ہون اُنکی سوانح عمری اعلیٰ درجہ کے لطف اور فائدہ کے اعتبار سے بھی بیشک بمنزلہ تواریخ کے ہے۔

ہنری لارنس کی سوانح عمری کامل یا اقل درجہ اُسکا بھاری حصہ مدت ہوئی کہ ایک ایسے شخص نے لکھا تھا ص ۴
جو اُن کے حالات سے بخوبی تمام واقف و ماہر تھا۔ لیکن جان لارنس کی سوانح عمری مین طبع آزمائی کرنے کا کام ایسی افسوسناک حالتون کے ساتھ میرے حصہ مین آیا کہ مین ہی خوب جانتا ہون اور شاید اس سوانح عمری کے پڑھنے والے بھی اُن حالتون پر صرف سرسری نگاہ سے نظر نہ کرین گے۔ کیونکہ جو زمانہ لارڈ لارنس کی مہمات اعظم کا تھا اُس زمانہ مین اُن کے حالات سے مین اُسیقدر واقف تھا جسقدر اکثر انگریز اسوقت اُنکو جانتے ہین لیکن خوشی کا مقام ہے کہ جب چند سال اُنکی وفات مین باقی رہ گئے تھے تو اسوقت مجھکو اُن کے حالات دریافت کرنے کا بہت اچھا موقع ملگیا۔

مین بے کم و کاست بیان کرتا ہون کہ مجھکو یہی معلوم ہوتا رہا اور اب تک یہی معلوم ہوتا ہے کہ جس شخص نے

ایسے کارنمایان کیے ہون اور ظاہر مین معلوم ہوتا ہو کہ وہ اُنسے محض لاعلم ہے یا جس کا سینہ معلومات ہندوستان کا ایسا گنجینہ ہو اور وہ اسطرح سے اُن باتون کو بیان کرتا ہو جیسے کوئی متعلم نکہ معلم بیان کرے یا جو دیو کا سا بہادر اور شہزور اور اکھڑ ہو مگر اُسپر بھی عورتون کے مانند رقیق القلب اور معصومون کی طرح بھولا ہو اُس سے باتین کرنے کا موقع اگر کسی ایسے ویسے آدمی کو ملتا تو اُسکا خیال ہی بدل جاتا۔

اگر مین کسی درجہ تک جان لارنس کا حال اس امر کے اعتبار سے بیان کر سکا کہ مین نے اُنسے اکثر خود ملاقات کی ہے اور اپنے نزدیک اُن کی طول طویل خط کتابت پر عبور حاصل کرنے اور اُنکے عزیزون دوستون اور مخالفون سے آزادانہ طور پر مباحثہ کرنے سے اُنکا حال مجھپر بہت کچھ منکشف ہو گیا ہے تو مین سمجھتا ہون کہ میری محنت رائگان نہ جائیگی۔ اسمین شک نہین کہ جو شخص برخلاف میرے اُنکی تمام عمر کے حالات سے آگاہ ہوتا اور معاملات ہند کے متعلق باستثناے جان لارنس سب سے زیادہ واقفیت رکھتا وہ اُنکی سوانح عمری زیادہ قابلیت اور آگاہی کے ساتھ لکھ سکتا لیکن جسقدر ذمہ داری اور سچی دلسوزی سے مین لکھ رہا ہون شاید کوئی دوسرا شخص اسطرح نہ لکھتا

اور اس مقام پر مین صرف ایک مرتبہ اُس بات کو بیان کیے دیتا ہون جسپر عمدہ سوانح عمری کے لکھنے والے کو تکیہ کرنا چاہیے بعد اُسکے پھر اُس کا ذکر کسی مقام پر نہ کرون گا۔ اور وہ بات یہ ہے کہ مین نے جس جوش کے ساتھ اپنی اس سوانح عمری کے حالات سے واقفیت پیدا کرنے کی کوشش کی ہے وہ ایک ایسے شخص کا جوش ہے جسکو بالکل سادی اور سچی کیفیت کے بیان کرنے مین کوئی باک نہو۔ جان لارنس مین سارا وصف سچائی کا تھا اگر وہ نہوتا تو کوئی وصف نہ تھا۔ اُنکا ظاہر و باطن آئینہ کی طرح صاف تھا اور میرا مقصد سب سے زیادہ یہ رہا کہ ایسے شجاع اور صاف باطن شخص کی شان مین جو کچھ بیان کرون وہ حرف حرف صحیح ہو اور اُسمین مبالغہ کا نام تک نہ آنے پائے جہانتک مجھسے ان باتون کا نباہ ہو سکا وہانتک مین نے نباہ کیا اور میرے نزدیک اُنسے احتراز کرنے مین کوئی بے لطفی نہین پیدا ہوئی۔ مین نے اُنکی خصلت ہر رنگ مین بیان کردی ہے۔ جن لوگون کو بعض مورخون نے بڑی خوشی سے کامل اور دنیا سے نرالے آدمی بیان کیا ہے اُنسے (اور مین یہ بھی کہ سکتا ہون کہ ایسے بے ذوق آدمیون سے) یہ ممکن نہ تھا کہ وہ لارڈ لارنس کی ایسی زندگی بسر کرتے۔ اگر یہ امر جسکو ایک ایسے شخص نے بیان کیا ہے جو لارڈ لارنس سے شاید چندان ہمدردی نہین رکھتا تھا صحیح ہے کہ " انقلابات عظیم چربی کے کارتوسون سے نہین پیدا ہوتے" تو یہ بات بہت کم صحیح ہو سکتی ہے کہ اگر وہ اپنی عمر بھر تکلفات کے قواعد کی پابندی رکھتے یا جن لوگون کا زمانہ دیکھتے اُنھین کے مطابق اپنی راے قائم کرتے اور اُسی طرح کا برتاؤ رکھتے تو جو کام اُنھون نے کیا ہے اُسکا نصف بھی کر سکتے۔ اگر جان لارنس اپنے عمدہ ترین ایام مین دیو کی ایسی قوت اور ہمت رکھتے تھے تو اُنکے مزاج مین ظرافت بے انتہا شوخی اور اُس قسم کی وحشیانہ اولوالعزمی بھی موجود تھی جو علی العموم اہل ناردے مین پائی جاتی ہے۔ اور بڑی خوشی کی

ص ۵

بات ہے کہ یہ امور اُنکی سوانح عمری لکھنے کے لیے نہایت دلچسپ ہین۔ وہ ہمیشہ وہی مُنہ سے کہتے تھے جو اُنکے دل مین ہوتا تھا چنانچہ جو بہت سی چٹھیان مین محول کرونگا اُنسے ثابت ہو جائیگا۔ وہ ہمیشہ وہی کرتے تھے جو اپنی زبان سے کہتے تھے چنانچہ اُنکی زندگی کی ہر ایک کارروائی سے یہ امر صاف ظاہر ہے۔ اُنکے دشمن بہت سے پیدا ہوگئے تھے جیساکہ ہر ذی اختیار حاکم زبردست منتظم اور نامی گرامی شخص کے ہوا کرتے ہین۔ لیکن اُنھین کارروائیون اور اُنھین سببون سے ہزارہا آدمی اُنکے معتقد اور خیرخواہ دوست بھی ہوگئے تھے۔ پس جو لوگ جان لارنس کو اُنکی اصل کیفیت کی نگاہ سے نہین دیکھتے بلکہ یہ کہتے ہین کہ اُنکو ایسا اور ویسا ہونا چاہیے تھا وہ راہ راست سے انحراف کرتے ہین اُنکے مقدس چہرے کے ناہموار لکیرین اور گہری شکنین جو ظاہر مین دکھائی دیتی تھین اور جنکی تصویر مین ابھی کھینچے دیتا ہون اُنکو جو شخص دیکھتا وہ معلوم کرتا کہ اُنسے کیسی عظمت اور سطوت مترشح ہوتی تھی۔

جان لارنس کے والد بزرگوار ویسے ہی شخص تھے اور اُسیطرح اُنھون نے اپنی زندگی بسر کی تھی جو ایسے فرزند کے باپ کے شایان حال تھی۔ وہ عمر بھر اپنی قسمت کے ہاتھون سے تنگ رہے دریا کی طغیانی سے اور میدان جنگ مین کئی مرتبہ اُنکی جان جاتے جاتے بچ گئی۔ بیشمار بہادری کے کام کیے جنکی بابت اُنکے اعلیٰ افسرون نے اکثر اُنکی مدح وثنا کی مگر اُنکا صلہ اُنکو بہت کم یا یہ کہیے کہ کچھ بھی نہین ملا۔ مختلف قسم کی آب وہوا مین موسم کی صعوبتین اور زخمون کی تکلیفین اُٹھاتے اُٹھاتے اُنکے جسم مین بیماری کا مادّہ جمع ہوگیا۔ عرصہ تک افلاک اور پریشانی مین مبتلا رہنا پڑا۔ اُنکو اس بات کا بخوبی خیال تھا کہ میری قدر نہوئی اور اگرچہ وہ بالطبع بڑے آزادمنش شخص تھے لیکن آخر کو مجبور ہوکر اُس بات کے لیے جو اُنکا حق تھا اُنکو استدعا کرنا پڑی اور انگلستان مین جن لوگون کی ملازمت کی تھی اُنکو توجہ دلانا پڑی حالانکہ اُنکو خود توجہ کرنا لازم تھا۔ الغرض اُنکی سخت اور موسم زدہ عمر مین اسی طرح کی باتین واقع ہوتی رہین جنسے اُنکی زندگی تلخ ہوگئی۔ ہان ایک بات مین وہ البتہ خوش نصیب تھے یعنے یہ کہ اُنکو اولاد بہت اچھی ملی تھی۔ اُنکی نسبت بیٹون کو اپنی خدمتون کا معقول صلہ ملا اور اُنکے شکرگزار ہموطنون کو اُنکے حالات زندگی اسطرح سے یاد ہین کہ وہ اسوقت اور آئندہ زمانہ مین بھی ضرور اپنے دلون مین یہ خیال کرینگے کہ جس باپ کے یہ بیٹے ہین وہ کیسا ہوگا۔ ص۶۵

سر ہربرٹ اِڈورڈس نے جو سوانح عمری سر ہنری لارنس کی لکھی ہے اُسمین اَلگزنیڈر لارنس کے مختلف عہدون کی طول طویل فہرست درج کی ہے اور یہ سوانح عمری سر ہربرٹ نے اپنے ہی پرطیش قلم سے تیار کی ہے۔ پس اس مقام پر بجز سرسری طور پر نظر کرنے کے زیادہ غور و فکر کی حاجت نہین ہے۔ اَلگزنیڈر لارنس دس ہی برس کے سن مین یتیم ہوگئے تھے اور مقام کُول رُین مین اپنی ہمشیر کی نگرانی مین رہتے تھے۔ اُنسے ایک مقام پر مقید ہوکر رہنے کا صبر کیا ہو اولوالعزمی جوش پر تھی چنانچہ سترہ برس کے سن مین بغیر اس کے کہ وہ کسی عہدہ پر مقرر کیے جاتے بطور والنٹیر ہندوستان کو چلے گئے اور حالانکہ اُنمین لیاقت موجود تھی لیکن جب چار برس گذر گئے تو سرکاری عہدہ پایا کیونکہ اس چار سال کے

عرصہ مین اُنھون نے ایسے ایسے معرکے دیکھے اور وہ کڑیان جھیلین کہ اگر آج کل کا زمانہ ہوتا تو وہ مستحق اس امر کے ہوتے کہ اپنے وطن مین واپس آکر ایک درجن تلوارین انعام مین اور ایک درجن ایڈرس مبارکباد حاصل کرتے اور بیقدر سرکاری دعوتون میں شریک کیے جاتے۔ اُنھون نے لفٹنٹی کے عہدہ پر سری رنگ پٹن کوچین کلمبو دریاے کنوتی اور جنگ سداسیر مین داد شجاعت دے کر ناموری حاصل کی۔ بالآخر سری رنگ پٹن کے مشہور دھاوے کے وقت اُنکو پورا موقع اس بات کا حاصل ہوا کہ جو ہمت اور بہادری اُنمین کوٹ کوٹ کر بھری تھی اُسکو ظاہر کر دین۔

۴ - مئی ۱۷۹۹ء کو اُنھون نے تین اور لفٹنٹون کے ساتھ اس موہوم کارروائی مین شریک ہونیکی از خود التجا کی کہ ٹیپو سلطان کی مشہور دار الریاست پر دھاوا کیا جاے۔ ان چار لفٹنٹون مین سے اکیلے وہی زندہ باقی رہے اور اُنکا بچنا اتفاقیہ تھا کچھ اُنھون نے اپنی جان بچانے کی کوشش نہین کی تھی۔ جب وہ قلعہ کے پُشتے پر پہونچے تو اُنکے بازو مین ایک گولی لگی اور وہ گولی مرتے دم تک نہ نکلی۔ لیکن جسوقت اُنھون نے دیکھا کہ یہ دھاوا کرنے کا وقت ہی اور میرے سپاہی گولیان مارنے کے لیے صف بستہ خاموش کھڑے ہین تو وہ آگے بڑھے حالانکہ زخمی تھے لیکن عقب کی فوج کے داہنی جانب سے بائین جانب حرکت کر کے نعرے مارنے اور فوج کے دل بڑھانے لگے۔ جب اِسکا کچھ اثر نہوا تو صف پھاڑ کر آگے آئے اور زور سے یہ نعرہ بلند کیا کہ قلعہ کی دیوار مین جس مقام پر رخنہ ہوگیا ہی اُسطرف بڑھنے کا وقت یہی ہی۔ جب اُسکے نیچے پہونچے تو دوسری گولی لگی جس سے ایک اُنگلی اوڑگئی اور دوسری پاش پاش ہوگئی۔ لیکن اسپر بھی اُنھون نے دم نہ لیا تا آنکہ اُنکے آدمی اندر داخل ہوگئے۔ اب اس عرصہ مین اسقدر خون بہا کہ وہ بیہوش ہوکر زمین پر گر پڑے اور جیٹھ بیساکھ کی تپتی ہوئی زمین پر اُسی جگہ پڑے رہے۔ جب لڑائی ختم ہوگئی اور اُنھین کے رجمنٹ کے ایک سپاہی نے جو گھومتا ہوا اُدھر نکلا تھا اُنکو دیکھا اور وردی سے پہچانا کہ یہ کوئی افسر ہوگا تو اُسنے سر پھیر کر چہرے پر نگاہ کی۔ جب اُسنے پہچانا کہ یہ الگزینڈر لارنس ہین اور اُنمین ابھی کچھ کچھ جان باقی ہی تو وہ جسطرح بنا اپنے کاندھے پر لاد کر اُنکو کیمپ مین اُٹھا لیگیا۔ اور جب راہ مین تھکا تو قسمین کھا کھا کر کہنے لگا کہ مین اور کسی شخص کے لیے یہ کبھی نہ کرتا۔

اُنکی فوجی کارروائیون کا مزید حال لکھنا زائد از ضرورت معلوم ہوتا ہی۔ اپنی ابتدائی لڑائیون کے زمانہ مین ایک مرتبہ شب کو مرطوب زمین پر پڑے رہنے سے اُنکو تپ آگئی۔ اسکے بعد جب تک وہ زندہ رہے باوقات مختلف یہ تپ اکثر اُنکو بیچین کرتی رہی۔ ۱۸۰۹ء مین پندرہ سال کی سخت ملازمت کے بعد اس صورت سے وہ انگلستان کو واپس آئے کہ اُنکی تندرستی مین بالکل فرق آگیا تھا اور ابتک کپتان کے سوا اور کوئی منصب اُنکو نہین ملا تھا۔ اُنکی لیاقتون نے اُنکو دو ایک عہدے انگلستان مین بھی دلواے اور جب ۱۸۱۵ء مین وہ آسٹنڈ کے درمیان ایک کارآزمودہ پلٹن کے لفٹنٹ کرنل تھے تو ضرور واٹرلو سے وہ اتنے فاصلہ پر ہون گے جہان گولون کے چلنے کی آواز اُنکے کانون تک پہونچتی ہوگی۔ جس شخص نے سری رنگ پٹن ایسے قلعہ پر دھاوا کر کے اُسکی دیوارون کو روزن بنا دیا ہو اور اب

اس معرکہ جنگ مین شریک ہونے کی درخواست دے کر اُسکی اجازت نہ پائے اُسکو اس رعایت سے جسقدر قلق گذرے
وہ تھوڑا ہی۔ اُنکی حالت اور بھی ردی ہونے لگی اور آخر کار جب اُنھون نے کوئی چارہ نہ دیکھا تو مجبور ہو کر اپنے کمیشن کے
فروخت کرنے پر آمادہ ہوے کیونکہ اُنکے پاس سواے اُسکے اور کوئی مالیت نہ تھی اور اُنکو خیال ہوا کہ اگر مین مرگیا تو میرے
اہل وعیال اس سے محروم رہ جائینگے۔ اُسوقت اُنکے زخمی ہونے کے صلہ مین سو پونڈ سالانہ کی پنشن مقرر ہوئی
اس محقر وظیفہ سے کیا شدنی تھا اس سے تو اُنکے ڈاکٹر کی فیس بھی ادا نہین ہوسکتی تھی چنانچہ اُنھون نے خود بھی ایک
مرتبہ غصہ مین آکر یہی کہا تھا۔ اس امر کے بیان کرنے سے لوگونکو خوشی خواہ رنج معلوم ہو لیکن آخر کو اس پنشن کی تعداد
(گو بغیر اسکے نہین کہ جب تک متواتر عرضیان ندی گئی ہون) بہت بڑھا دیگئی تھی۔ اور اس بہادر سپاہی نے اُسوقت
انتقال کیا جب اُسکے پانچون بیٹے جو اُسی کے ایسے جری اور بہادر تھے اُس ملک کو جہان اُسنے اپنی ساری عمر بسر کی تھی صؔ
یکے بعد دیگرے روانہ ہوئے۔ اُنکے فرزند جارج سینٹ پیٹرک جو بعد کو سکھون اور افاغنہ مین عاقلانہ بہادری اور بہادرانہ
عقلمندی کے لیے ضرب المثل ہوگئے تھے جسوقت انگلستان سے روانہ ہونے لگے تو اُنھون نے کسیقدر درشتی کے
ساتھ اُنسے کہا تھا کہ "سنو صاحب اگر کبھی فوجی عدالت مین تمھارے پیش ہونے کی نوبت آئی تو تم پھر مجھکو اپنی صورت نہ دکھانا"
اس درشت مزاج سفر کے مارے جہاندیدہ سپاہی نے اپنے ہر ایک بیٹے کو اُس ملک کی طرف جسنے سوتیلی مان کی طرح اُسکے
ساتھ سلوک کیا تھا روانہ کرتے وقت اس سے زیادہ اثر پذیر اور اُسکے برابر سچی نصیحت کی ہوگی جو ؔورجل نے جنگ ٹروجن
کے غازی کو کی تھی کہ (ترجمہ شعر زبان لٹین) بیا موز ای پسر از من شجاعت را مشقت را * ولے از غیر از من رہنمونیہاے
قسمت را * لگزنیڈر لارنس کے حالات قیام انگلستان کا صرف ایک واقعہ اس مقام پر مجھکو اور بیان کرنا ہی ۱۸۰۹ء
یعنے ہندوستان سے واپس آنے کے تھوڑی ہی زمانہ کے بعد وہ اپنی رجمنٹ نمبر ۱۹ کے میجر مقرر ہوے جو رچمنڈ واقع
یارک شائر کے ایک چھوٹے قصبہ مین اُسوقت تعینات تھی یا آنکہ کچھ دنون کے بعد وہان تعینات ہوئی۔ اور یہ مقام
وہی ہی جہان ۴۔ مارچ ۱۸۱۱ء کو جان برڈ اُنکے چھٹے بیٹے خواہ آٹھوین لڑکے پیدا ہوے تھے۔ پس کوئی تعجب کا مقام
نہین ہی کہ جان لارنس جب اُسکے پچاس برس بعد غدر کو رفع کرکے اور دنیا بھر کی ناموری حاصل کرکے وطن کو واپس
آئے اور شائد اس بات کا بھی خیال کیا کہ میری زندگی کی کارروائیان ختم ہوگئین اور اب میرے آرام کا زمانہ آیا ہی تو اُنھون
نے اپنے ایک معتمد دوست سے کسیقدر حسرت کے ساتھ کہا کہ مین پہلے اُس مقام کو جاؤنگا جہان مین پیدا ہوا تھا۔ اور
یہ بھی کوئی حیرت کی جگہ نہین ہی کہ چونکہ وہ ایک انگلش ٹون (انگریزی شہر) مین پیدا ہوے تھے اس سبب سے بہتیرے
انگلش مدبرون نے وفات لارڈ لارنس کے قومی جوش مین جو پہلے پہل محرک ہوا اِس "اِنکا ٹو آیرش مین" کو خاص
اپنا ہمقوم (یا بہرحال مخلوط النسل ہمقوم) قرار دیا اور شستہ و رُفتہ تقریرون مین بیان کیا کہ اُسکی ذات مین برٹش جزائر کے
بہترین اوصاف اخلاقی و معاشرت یعنی ایرلینڈ والون کی بہادری اِسکاٹلینڈ والون کی احتیاط اور انگلستان والون کی

جفاکشی ممزوج تھی -

**اب جان لارنس** کی والدہ ماجدہ کے اوصاف حمیدہ کا کچھ بیان اور اس بات کا ذکر کرنا ضرور معلوم ہوتا ہی کہ اُنھون نے اپنے بیٹے کی کس طرح سے تعلیم اور تربیت کی تھی - اور یہان بھی مین محض وہم وقیاس سے کام نہ لون گا - کیونکہ اُسکے چند سال بعد کا کچھ احوال سَرہربرٹ اِڈوَرڈس نے اُنکے ایک بیٹے کی زبانی کرکے ص ۹
بیان کیا ہی جسکو مین نے اندرونی شہادت سے دریافت کیا ہے کہ اُسکے بیان کرنیوالے خود **جان لارنس** ہونگے - سَرہربرٹ لکھتے ہین کہ "مجھکو بیان کرنا چاہیے کہ مجھ مین جو کچھ مادّہ ہے وہ میرے باپ کے سبب سے پیدا ہوا ہے - میرے والدین مین بڑے بڑے اوصاف موجود تھے - میری مان مین انتظام کی بڑی لیاقت تھی - وہ سارے خاندان کو ایک جگہہ سنبھالے ہوے تھین اور قلیل آمدنی سے ہم سب لوگون کی پرورش کرکے اُنکو تعلیم و تربیت دی - خرچ اُنھین کے ہاتھ تھا اور وہی سارے گھر کا بندوبست کرتی تھین - جب مین ہندوستان کو روانہ ہونے لگا تو میری غریب ضعیف والدہ نے مجھسے یہ الفاظ کہے تھے - " مین جانتی ہون کہ تجھکو نصیحت بھلی نہین لگتی اسواسطے مین تجھسے زیادہ نہ کہون گی - مگر میری دو باتین یاد رکھنا - ایک تو یہ کہ جس عورت کی مان نیک نہو اُسکے ساتھ شادی نہ کرنا اور دوسرے یہ کہ اپنے دل کا بھید یکبارگی کسی سے نہ بتا دینا کیونکہ تیرے باپ کی ساری آرزوئین اسی آخری بات کے خلاف عمل کرنے سے خاک مین مل گیین " " اس موقع پر دو ایک باتین اور بھی قابل بیان ہین - جس مان کی یہ باتین بیان کی گئی ہین وہ خاندان نَائس سے تھین اور ڈونیگل کے ایک پادری کی بیٹی تھین لیکن اصل مین وہ اِنگلینڈ کے رفارمر (مصلح ملک) کی نسل سے تھین - اُنکو اپنے نسب پر بڑا ناز تھا - اور چونکہ وہ کفایت شعار سیدھی سادی اور خداترس تھین اس سبب سے ہم کہہ سکتے ہین کہ رفارمر مذکور سے خاندانی قرابت ہونے کے علاوہ اُسکے اور اوصاف بھی اُنمین پائے جاتے تھے - وہ وہی عقل سلیم اور استقلال مزاج رکھتی تھین جسکے لیے وہ اسکاچ جو اَلسٹر مین آکر آباد ہوے کثرت سے مشہور ہین - پس اگر **جان لارنس** کا یہ قیاس صحیح تھا کہ اُنمین جو کچھ مادّہ یعنی یہ کہ جو بہادری فوجی لیاقت ثابت قدمی اور اولوالعزمی تھی وہ سب اُنکے باپ کی طرف سے تھی تو یہ امر بھی گو وہ خود اس سے واقف ہون یا نہون اُس سے کچھ کم صحیح نہین ہے کہ اُنکی سمجھ بوجھ تنفر تمکنت واسراف اور اُنکے مضبوط مذہبی خیالات جو خاص کرکے اُنکے آخری ایام مین ظاہر ہوے (مگر اصل یہ ہے کہ عمر بھر اُنکے یہی خیالات رہے) مان کی طرف سے تھے - یہ مان وہ تھی جسنے اپنے کسیقدر ضدی اور آزادمنش شوہر کا ساتھ عشرت وعسرت ہر حالت مین جوانی سے بڑھاپے تک نباہ دیا اور کبھی حرف شکایت زبان پر نہ آنے دیا جس مان نے بارہ لڑکون کو قلیل آمدنی سے پال پوس کر تیار کر دیا اور جس مان نے باوصف اس امر کے کہ اُسکو مجبوراً ایک مقام سے دوسرے مقام کو گھومنا پڑتا تھا تمام اہالیان خاندان کو ایک جگہہ جمع رکھا اور جس جس مقام مین یکے بعد دیگرے سکونت اختیار کی اُسکو اپنے خاص وطن کا ذاتی مکان بنا دیا

